

40:سورۃ المومن

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | ترتیبِ نزول | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 40 | سُوۡرَةُ الۡمُؤۡمِن | 60 | مکی | 9 | 85 | 24 | فَمَنۡ اَظۡلَمُ |

## بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

آیات نمبر 1 تا 6 میں منکرین کو یقین دہانی کہ یہ قرآن یقینی طور پر اللہ ہی کی جانب سے نازل کیا گیا ہے جو بہت بخشنے والا بھی ہے اور سخت سزا دینے والا بھی ہے۔ اس کی مخالفت وہی لوگ کر رہے ہیں جو قیامت پر یقین نہیں رکھتے۔ ان کا انجام بھی وہی ہو گا جو اس سے پہلے نافرمان قوموں کا ہو چکا ہے۔

حٰمٓ ۚ﴿۱﴾ حا، میم (ان حروف مقطعات کے حقیقی معنی اللہ اور رسول اللہ ﷺ ہی جانتے ہیں) تَنۡزِيۡلُ الۡكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الۡعَزِيۡزِ الۡعَلِيۡمِ ۙ﴿۲﴾ یہ کتاب اللہ کی طرف سے نازل کی گئی ہے جو بہت زبردست اور سب کچھ جاننے والا ہے غَافِرِ الذَّنۡۢبِ وَ قَابِلِ التَّوۡبِ شَدِيۡدِ الۡعِقَابِ ۙ ذِي الطَّوۡلِ ؕ جو گناہوں کو بخشنے والا، توبہ قبول کرنے والا، سخت سزا دینے والا اور بڑی قدرت اور فضل کا مالک ہے لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ اِلَيۡهِ الۡمَصِيۡرُ ﴿۳﴾ اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور سب کو بالآخر اسی کی طرف واپس لوٹ کر جانا ہے مَا يُجَادِلُ فِيۡۤ اٰيٰتِ اللّٰهِ اِلَّا الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا فَلَا يَغۡرُرۡكَ تَقَلُّبُهُمۡ فِي الۡبِلَادِ ﴿۴﴾ اللہ کی آیات کے بارے میں صرف وہی لوگ جھگڑا کرتے ہیں جو کفر کا شیوہ اختیار کر چکے ہیں، سوائے پیغمبر (ﷺ)! ان لوگوں کا



تجارت کی غرض سے شہر در شہر پھرنا اور ظاہری شان و شوکت آپ کو کسی دھوکہ میں نہ ڈال دے جان لو کہ یہ سب چیزیں انہیں اللہ کے عذاب سے نہ بچا سکیں گی، ان کا انجام بھی وہی ہو گا جو ان سے پہلے نافرمان قوموں کا ہو چکا ہے

كَذَّبَتۡ قَبۡلَهُمۡ قَوۡمُ نُوۡحٍ وَّ الۡاَحۡزَابُ مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ‌ۖ وَهَمَّتۡ كُلُّ اُمَّةٍۢ بِرَسُوۡلِهِمۡ لِيَاۡخُذُوۡهُ‌ وَجٰدَلُوۡا بِالۡبَاطِلِ لِيُدۡحِضُوۡا بِهِ الۡحَقَّ فَاَخَذۡتُهُمۡ‌ فَكَيۡفَ كَانَ عِقَابِ‏ ﴿۵﴾

ان لوگوں سے پہلے قوم نوح نے اور ان کے بعد بہت سی امتوں نے اپنے رسولوں کی تکذیب کی تھی اور ہر امّت نے یہی ارادہ کیا کہ وہ اپنے رسول کو پکڑ لیں اور بے بنیاد باتوں کا سہارا لے کر جھگڑتے رہے تا کہ وہ اس کے ذریعہ کسی طرح حق پر غالب آجائیں، آخر کار میں نے انہیں پکڑ لیا، پھر دیکھ لو کہ کیسی تھی میری سزا

وَكَذٰلِكَ حَقَّتۡ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡۤا اَنَّهُمۡ اَصۡحٰبُ النَّارِ‌ۘ‏ ﴿۶﴾

اور اسی طرح اِن کافروں کے بارے میں بھی آپ کے رب کا قول پورا ہو چکا ہے کہ یقیناً یہ سب اہل جہنم ہیں